# دعا

# ئے

# قرشیہ

حضرت عیسٰی علیہ السلام پر نازل ہوئی ایک نایاب دعا

مؤلف

**حیدر اشرفی چشتی**

E mail : roohaniilaj26@gmail.com

# DUA E QARASHIYYAH

قدیم دعوات اور دعاؤں میں دعائے قرشیہ ایک اہم ترین دعا ہے۔ عاملین و کاملین فرماتے ہیں کہ یہ عظیم ترین دعا حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی تھی۔ اس دعا کی اسناد بے انتہا ہیں۔ ایک زمانہ تھا کہ یہ دعا بادشاہاں اور امیر جلالت شان و حاکمان بلند مکان وزیران باشوکت و شان کے نادر پائی جاتی تھی۔ اور ان کے حزانوں اور گنجینوں میں رکھی جاتی تھی۔ قدیم بادشاہوں اور ان کے وزیروں نے اس کی ایک ایک خاصیت کو آزمائش کیا۔ اور اکثر عمل تجارت متقدمین میں اس پر تھا۔ یہ دعا بزرگ محترم و عظیم الشان تحفہ خداوندی ہے۔ یہ اللہ کے بفضل ایزدی بہ سہولت طالبان روحانیت کو دستیاب ہو رہی ہے۔ ورنہ زمانہ قدیم میں روحانی طالبوں کو عمر بھر کی کوشش کے بعد ہزار مشکلات کے بعد حاصل ہوتی تھی۔ وہ بھی کسی خوش بخت کو ورنہ اکثر لوگ اسے اعتقاد کیمیا سمجھتے تھے۔ قدیم عاملین نے اپنی کتب و رسائل میں اس دعا کا تزکرہ فرمایا ہے۔ مثلاً عاملین کے پیشوا حضرت شیخ احمد غوث گوالیری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تصنیف جواہر خمسہ فارسی۔ فیضان مرشد کی مصنفہ حضرت بی بی رابعہ بصری نے۔ طلسمات نادرہ کے مؤلف سید تفضل حسین خداداد بن میر محمد حسین نے جلد چہارم میں۔ شیخ حبیب بن موسیٰ رضا نے اپنی تصانیف کنوز الاسرار الخفیہ فارسی۔ جامع المقاصد فارسی اور مفاتیح الاسرار فارسی میں اس دعا کا تذکرہ فرمایا ہے۔

یہ دعا اپنے اندر ۳۳ خواص رکھتی ہے۔ جو یہاں تحریر کئے جاتے ہے۔

(۱) جو کوئی روزانہ اس دعا کو پڑھے اور اپنا معمول بنا لے تو اللہ تعالیٰ اسے روشن دِل اور روشن ضمیر کر دے گا۔ اور اسے کشف کی صلاحیت حاصل ہو۔ لوگوں میں معزز ٹھہرے اور اس کے دنیوی کام اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے آسان ہوں۔

(۲) اگر کوئی روزانہ نماز فجر کے فرض اور سنتوں کے درمیان اس دعائے جلیلہ کو دس مرتبہ پڑھے تو ارواح اور پریوں کا مشاہدہ کرے۔

(۳) اگر کوئی آدمی اس دعائے مبارکہ کو پڑھ کر عطر گلاب پر دم کرے پھر اسے اپنے چہرے پر لگائے تو جس کے پاس جائے گا وہ عزت و احترام سے پیش آئے گا۔ مہربان ہو گا اور جدائی برداشت نہ کرے گا۔

(۴) اگر کسی عورت کو بچہ کی پیدائش میں تکلیف ہو تو اس دعا کو کسی کوزے پر لکھیں اور پھر اس کو پانی سے لبالب بھر دیں اور پھر تین مرتبہ یہی دعا پڑھ کر پانی پر دم کر دیں۔ اب یہ پانی عورت کو پلا دیں تو ولادت میں آسانی ہو گی اور بچہ فوراً پیدا ہو جائے گا۔ (اگر کوزے پر لکھنا مشکل ہو تو زعفران و عرق گلاب سے کاغذ پر لکھ کر بھی یہ عمل کر سکتے ہے)

(۵) کسی حاکم افسر یا جج کے سامنے پیش ہونے سے پہلے اگر دعائے قرشہ کو پانچ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں تو وہ دیکھتے ہی مہربان ہو گا اور خلاف نہ چلے گا۔

(۶) اگر اس دعا کو تین مرتبہ پڑھ کر سرمہ پر دم کرے اور پھر سرمہ آنکھوں میں لگا کر جس کسی کے پاس بھی جائیں تو وہ مہربان ہو گا۔

(۷) اگر کوئی عورت بانجھ پن کا شکار ہو یا اولاد پیدا ہو کر مر جاتی ہو تو یہ دعا زعفران و عرق گلاب سے تحریر کر کے اس عورت کو پینے کو دیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اولاد پیدا ہو گی اور زندہ رہے گی۔

(۸) اگر کسی کو اپنی محبت میں مبتلا کر کے اپنے پاس بلانے کا ارادہ ہو تو سات دانے گندھک کے لے کر ہر ایک دانے پر سات مرتبہ دعا تلاوت کریں اور اس کا نام مع والدہ بھی لیں اور آگ میں ڈال دیں، وہ فرد آپ کے پاس حاضر ہو جائے گا (صرف جائز جگہ استعمال کریں ورنہ گناہگار ہو گا)

(۹) اگر دشمن گھر یا شہر کے ارد گرد محاصرہ کر لیں تو اسے بھگانے کے لیے گھوڑے کی سُم کے نیچے کی مٹی پر یہ دعا مبارک پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اُس کی طرف پھینک دیں۔ پس وہ بھاگ جائے گا۔

(۱۰) پانی پر دس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور پھر اس پانی سے سر کو دھوئیں تو سر کے بال لمبے ہوں۔ اگر کسی کے بال گرتے ہوں تو بھی فائدہ ہو گا (اس طرح دھوئیں کہ پانی نالی میں نہ بہے بلکہ کسی برتن میں جمع کر کے کسی پاک جگہ پر ڈال دیا جائے)

(۱۱) اگر اس دعا کو بکرے کے چمڑے پر لکھیں اور اپنے پاس رکھے تو مخلق میں عزت و احترام بڑھے گا۔ جنگ و جہاد میں کامیابی ہو گی۔

(۱۲) کسی میٹھی چیز پر پانچ مرتبہ پڑھ کر ناراض مطلوب کو کھلائیں تو وہ نرم دِل ہو کر آپ کی یاد میں بے چین رہے گا (صرف جائز جگہ استعمال کریں ورنہ گناہگار ہو گا)

(۱۳) اس دعا کو لکھ کر گھر میں آویزاں کریں تو گھر میں خیر و برکت ہو گی اور رزق میں وسعت پیدا ہو گی۔ گھر میں رہنے والے وباؤں سے محفوظ رہیں گے

(۱۴) اگر کوئی اس دعا کو زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر اپنی قیمتی چیزوں میں رکھے تو وہ چوری ہونے سے اور آگ لگنے سے محفوظ رہے۔

(۱۵) اگر کسی کا دشمن طاقت ور ہو اور اُس سے جان کا خطرہ ہو تو منگل کے روز خام کدو لے کر اُس پر دعا کو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر چاقو سے کدو میں ایک گڑھا سا بنا دیں۔ پھر تین مرتبہ دعا پڑھ کر اُس گڑھے میں دم کریں اور دشمن کے ہلاک ہونے یا سخت بیمار ہونے کا پختہ تصور کریں۔ اور پھر اُس کدو کو کسی خاردار (کانٹے دار) درخت پر باندھ دیں۔ جب کدو سوکھ جائے گا تو دشمن سخت بیمار ہو جائے گا۔ (کسی پر ناحق ظلم نہ کریں ورنہ گناہگار ہو گا)

(۱۶) اگر کوئی چاہے کہ دو افراد کہ درمیان جودائی یا دشمنی ڈالنی ہو تو اس دعا کو لکھ کر پھر دونوں کے نام مع والدہ اور مقصد تحریر کریں اور کسی خاردار (کانٹے دار) درخت پر لٹکا دیں۔ مطلوبہ افراد کے درمیان عداوت جودائی یا دشمنی پیدا ہو جائے گی۔ (ناجائز جگہ پر استعمال نہ کریں ورنہ گناہگار ہو گا)

(۱۷) اگر کوئی چاہے کہ اُس کا دشمن گھر بار چھوڑ کر آوارہ ہو کر در بدر پریشان پھرتا رہے تو کالی بلی کے خون سے اس دعا کو لکھ کر جنگلی کوے کے پر میں باندھ کر اُسے چھوڑ دے۔ دشمن آوارہ اور پریشان ہو کر دربدر کی ٹھوکریں کھاتا پھرے گا۔

(۱۸) اگر کوئی اس دعا کو ہرن کے چمڑے (ہرن کی جھلی) پر لکھے پھر اپنے پاس رکھے تو سفر میں تھکاوٹ

محسوس نہ کرے گا۔

(۱۹) اگر کوئی اس دعائے مبارکہ کو لکھ کر مردے کے کفن میں رکھ دے تو وہ عذاب سے محفوظ رہے گا۔

(۲۰) اگر کوئی چاہے کہ جملہ مخلوق اُس کے خلاف نہ بولے تو اس دعا کو لکھ کر مینڈھے کے چمڑے میں بند کر کے زمین میں دفن کر دے۔ مقصد پورا ہو گا۔

(۲۱) اگر کوئی سخت بیمار ہو اور اطباء نے لاعلاج قرار دے دیا ہو تو زعفران و عرق گلاب سے دعا کو لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلا دیں۔ تندرست ہو جائے گا۔

(۲۲) اگر کوئی کم فہم ہو تو اس دعا کو زعفران و عرق کلاب سے لکھ کر اسے پانی سے دھو کر پانی دس دن تک پلاتے رہے، فہم و فراست پیدا ہو جائے گی۔

(۲۳) اگر کسی عورت کی اولاد نہ ہوتی ہو یا بیٹا پیدا ہو کر فوت ہو جاتا ہو تو یہ دعا لکھ کر عورت کے گلے میں تعویز بنا کر ڈال دیں۔ ان شاء اللہ فرزند طویل عمر ہو گا۔

(۲۴) اگر کسی مرد کی مردانہ طاقت کسی نے باندھ دی ہو تو سات یوم تک یہ دعا لکھ کر دھو کر اس مرد کو پلائیں۔ اُس کی مردانہ طاقت کھل جائے گی۔

(۲۵) اگر کسی ظالم دشمن کو سزا دینا چاہے تو اس کا پیشاب بند کرنے کے لئے یہ طریقہ استعمال کیا جاتا ہے کہ جہاں وہ پیشاب کرے اُس جگہ کی مٹی لے کر اُس پر اُس پر دعا پڑھ کر دم کریں اور پھر اُس مٹی کو موشک (چوہا) کی کھال میں بند کر کے کسی وزنی چیز کے نیچے دبا دیں تو اُس کا پیشاب بند ہو جائے گا۔ جب مٹی نکال کر جاری پانی میں بہا دیں گے تو پیشاب جاری ہو جائے گا۔

(۲۶) اگر کسی آسیب زدہ پر یہ دعائے قرشیہ پڑھ کر دم دیں تو آسیب بھاگ جائے گا۔

(۲۷) اگر مردہ کے غسل والے پانی پر یہ دعا تلاوت کریں اور پھر اس پانی کو کسی ظالم دشمن کے گھر میں ڈال دیں۔ تو دشمن کا گھر ویران و سنسان ہو جائے گا۔

(۲۸) اگر کوئی قرض میں مبتلا ہو اور قرض نہ اتر رہا ہو تو دو رکعت نماز نفل ادا کر کے نصف شب کو یہ

دعائے قرشیہ چند مرتبہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے قرض کی ادا ہونے کی دعا کرے تو انشاء اللہ ایسے اسباب پیدا ہو جائیں گے کہ قرض ادا ہو جائے گا (بہتر ہے کم سے کم ۴۱ بار پڑھے)

(۲۹) اگر کوئی جنگل کے سفر میں درندوں کے خوف سے امان چاہے تو اس دعا کو پانچ مرتبہ پڑھ کر اپنے ارد گرد دم کر دیں۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے محفوظ رہے گا۔

(۳۰) اگر مرد اور عورت کے درمیان میں لڑائی جھگڑا اور نااتفاقی ہو تو اس دعا کو لکھ کر پانی سے دھو کر مرد و عورت دونوں کو پلائی جائے اور لکھ کر اُن کے تکیہ میں ڈال دیں۔ دونوں میں الفت اور مہر و محبت پیدا ہو جائے گی۔

(۳۱) اگر کسی کو سرخ باد (مسہ) کی تکلیف ہو تو دعا کو لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ صحت ہو جائے گی۔

(۳۲) اگر گھر میں وبائی امراض ہو تو اس دعا کو لکھ کر گھر کے دروازے پر آویزاں کر دیں۔ انشاء اللہ اس دعا کی برکت سے گھر محفوظ ہو جائے گا۔

(۳۳) اگر کسی چینی کے برتن پر اس دعا کو لکھ کر سحر جادوٹونہ کے مریض کو شہد میں گھول کر کھلا دیں تو سحر جادوٹونہ کے اثرات ختم ہو جائیں گے اور مریض صحت مند ہو جائے گا۔

دعائے قرشہ یہ دعا میں اسم اعظم اسماء حسنٰی ہے جو سریانی زبان میں ہے یہاں سریانی زبان کے اسماء حسنٰی کو عربی ترجمہ کے ساتھ لکھا جارہا ہے تاکہ پڑھنے والوں کو سمجھ میں آجائے

| सुरयानी अस्मा | अरबी तरजुमा | सुरयानी अस्मा | अरबी तरजुमा | सुरयानी अस्मा | अरबी तरजुमा |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمِلاً | العليم | اِزْرَطِيًا | القابض | طَوْطًا | الباقی |
| شَمُوْتَلْيًا | الفرد | تَثْوِيًا | الجواد | اَهْيًا | الحی |
| عَنْطِيًا | المعطی | هَلْمَهِيًا | الاول | قَدْمَهِيًا | المدبر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الآخر | هَلَامَهِيَا | المودب | يَرْغَا | القيوم | شَرَاهِيَا |
| الباطن | هَرْجُو | امؤمن<br>المهيمن | اَدْرَهْ اَرْوَهْ | الظاهر | هَلَمْرَهِيَا |
| السميع | تَفُوْغَا | الخبير | دِيُوْثِيَا | البديع | مَائِيْشِ |
| العلام | اَدْرِيْشِ | ذوالجلال<br>والکرام | شَمُوْيَا | الکبیر | وَجَلًا |
| العزيز | وَرَايَةٍ | الباسط | اَذْرَطًا | الصمد | قَرْشِيًّا |
| | | المقسط | عَنْطًا | مالک الملک | شَهُوِيًّا |

## دعائے قرشیہ یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ قَرْشِيًّا قَرْشِيًّا وَجَلاًّ وَملاًّ دَيُوْثِيَا تَثْوِيًّا
شَهُوِيًّا شَمُوْيًّا شَمُوْتَلْيَا اَذْرَطًا اَزْرَطِيًّا عَنْطًا عَنْطِيًّا طَوْطًا طَوْطِيًّا طُوْطَنْطِيًّا
طُوْطَاطِيًّا اَهْيَا اَشْرَاهِيًّا قَدْمَهِيَا هَلْمَهِيًّا هَلَامَهِيَا هَلَمْرَهِيًّا هَرْجُو
اَهْرَائِيْلُ هَرْجَائِيْلُ مَهْرَجَائِيْلُ نَهْرَاجَائِيْلُ مَهْرَطَائِيْلُ نَهْوَاطَائِيْلُ
اَهْرَنَائِيْلُ اَهْلَائِيْلُ اَهْيَائِيْلُ اَهْوَائِيْلُ اَعْيَائِيْلُ اَكْوَائِيْلُ مَطْوَائِيْلُ
مَكْوَائِيْلُ اَطْوَائِيْلُ جِهِيْطَائِيْلُ خَرْدَائِيْلُ رُوْمَنَائِيْلُ اَلْوَائِيْلُ رُوْحَائِيْلُ
اَطْوَائِيْلُ اَعْمَائِيْلُ جِهْبَطَائِيْلُ سَائِيْلُ سَنْجِيْجَائِيْلُ مِيْكَائِيْلُ زُوْفَائِيْلُ
سَفَرْسَهَائِيْلُ اَشْرُوْقِيَا اَشْرُوْقَدَا اَسْنَجْبَائِيْلُ اَشْجَائِيْلُ اَهْرَائِيْلُ

اَعْلَائِیْلُ مَنْجَائِیْلُ رُوْهَائِیْلُ سُهْجَائِیْلُ هَرْكَرَنْ اَهْیَائِیْلُ اَكْوَائِیْلُ

اَعْمَائِیْلُ تَرْشُوْسَائِیْلُ زَرْخُوْثَائِیْلُ مَلْخُوْثَائِیْلُ زُوْفَائِیْلُ خَمُوْزَائِیْلُ

قَدْقَائِیْلُ تَشْقَتَائِیْلُ سَرْكَثَائِیْلُ نَرْثَائِیْلُ نُوْرَائِیْلُ سَفْرَسَهَائِیْلُ

شَفْرُشْ رَهَائِیْلُ مَلْكَائِیْلُ مِیْكَائِیْلُ اَوْزَهٗ اَرْدَهٗ وَرَایَهٗ سَرْتَائِیْلُ بَكْیَائِیْلُ

شَدْقِیْلَ اَتَمْشِیْلُوْ هَجْدُوْ اَمَدْقَائِیْلُ هَجْدَوَائِیْلُ مَنْ طُوْطَائِیْلُ مَبْطُوْطًا

مَبْطُوْطِیَّهٗ مَخْذُوْرًا یَرْغًا تَفُوْغًا مَائِیْشَقٍ اَدْرِیْشٍ اَدْرَهُ اَرْوَهٗ وَرَایَةٍ

طُوْطَائِیْلُ سَرْطَائِیْلُ مَرْطَائِیْلُ اَكْمَتَهَائِیْلُ مَوْزَرْدَائِیْلُ شَمْخَائِیْلُ

سَخِیْلَ دَرْدَائِیْلُ جَمْهَائِیْلُ جِبْرَائِیْلُ بَطْمَطَائِیْلُ شَمْهَائِیْلُ مُنْطَرِیٌّ

مُفْطِرِیٌّ بَرْمَائِیْلُ نَهْرَثَائِیْلُ زَمَائِیْلُ اَنَهَاهِیٌّ اَنَهَاهِیْ ثَبِیْثًا مَثِیْثًا ثَهِیْتًا

مَكْوِیَّةٍ اَكْوِیَّةٍ شَهَنْطَرْحَیًّا شَهْطَرْثِیًّا شَهْطَرِیَّانَهٗ هَاهِرِیْ قُرَیْشٍ

تَشْبِیْتَثًا بَقِیْسًا

اللہ تعالیٰ اس عمل کو اپنے پیارے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے میں قبول فرمائے اور اس عمل کو پڑھنے والو اور اس عمل کو دوسروں تک پہنچانے والے کی تمام مصیبتوں کو دور فرمائے اور ان کی تمام جائز تمنا پوری فرمائے

آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ علیہ و الہ وسلم